# مناجات مقبول



تالیف

حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ادارۃ الرشید

# فہرست

ان دعاؤں کے ورد کا انسب طریقہ یہ ہے کہ ہر منزل کے ساتھ اول خطبہ ذیل پڑھیں اور ہفتہ سے شروع کر کے ہر روز ایک منزل ترتیب وار پڑھ کر جمعہ کو ختم کریں احقر کو بھی دعاؤں میں یاد رکھیں تو احسان عظیم ہوگا۔ بندہ محمد شفیع عفی عنہ

# خطبہ قربات عند اللہ وصلوات الرسول

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

نَحْمَدُكَ يَا خَيْرَ مَأْمُوْلٍ ❁ وَاَكْرَمَ مَسْئُوْلٍ ❁

حمد کرتے ہیں ہم تیری اے بہتر ان کے جن سے امید کی جائے۔ اور سخی تر اُن کے جن سے سوال کیا جائے

عَلٰى مَا عَلَّمْتَنَا مِنَ الْمُنَاجَاةِ الْمَقْبُوْلِ ❁ مِنْ

اس پر کہ سکھائی تو نے ہمیں مناجات مقبول۔ کہ وہ

قُرُبَاتٍ عِنْدَ اللّٰهِ وَصَلَوَاتِ الرَّسُوْلِ ❁ فَصَلِّ

موجب قربت ہے اللہ تعالیٰ کے یہاں اور دعائیں ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی۔ تو رحمت

عَلَيْهِ مَا اخْتَلَفَ الدَّبُوْرُ وَالْقَبُوْلُ ❁ وَانْشَعَبَتِ

کاملہ بھیج آپ پر جب تک کہ چلے پچھوا اور پوروا۔ اور نکلیں

الْفُرُوْعُ مِنَ الْاُصُوْلِ ❁ ثُمَّ نَسْئَلُكَ بِمَا

شاخیں جڑوں سے۔ بعد ازیں مانگتے ہیں ہم تجھ سے وہ جو

سَنَقُوْلُ ❁ وَمِنَّا السُّؤَالُ وَمِنْكَ الْقَبُوْلُ ❁

آگے کہتے ہیں اور ہمارا کام سوال ہے اور تیرا کام قبول۔

# اَلْمَنْزِلُ الْاَوَّلُ يَوْمَ السَّبْتِ

منزل اوّل بروز شنبہ (ہفتہ)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ بخشش کرنے والے مہربان کے۔

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ

اے رب ہمارے دے ہمیں دنیا میں بھلائی اور آخرت میں

حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ رَبَّنَآ اَفْرِغْ

بھلائی اور بچا ہمیں دوزخ کے عذاب سے۔ اے رب ہمارے ڈال دے

عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى

ہم پر صبر اور جمادے ہمارے قدم اور غالب کر ہم کو

الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ

کافر لوگوں پر۔ اے رب ہمارے نہ پکڑ ہم کو

نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ

اگر بھول جائیں یا چوک جائیں، اے رب ہمارے اور نہ رکھ ہم پر

[1] سورۂ بقرہ پ۲ ع۲۵ [2] سورۂ بقرہ پ۲ ع۲۳

اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا

بوجھ بھاری جیسا کہ رکھا تھا ہم سے پہلے لوگوں پر ، اے رب

وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۗ

ہمارے اور نہ اُٹھوا ہم سے وہ چیز جس کی طاقت ہم کو نہیں ، اور درگذر کر ہم سے ،

وَاغْفِرْ لَنَا ۗ وَارْحَمْنَا ۗ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا

اور بخش دے ہمیں ، اور رحم کر ہم پر ، تو ہی ہمارا مالک ہے تو غالب کر ہم کو

عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا

کافر لوگوں پر ۔ اے رب ہمارے نہ پھیر ہمارے دلوں کو

بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ

بعد ہدایت کرنے کے اور دے ہمیں اپنے پاس سے ایک رحمت ،

اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا

کہ بیشک تو ہی دینے والا ہے ۔ اے رب ہمارے ہم ایمان لائے ہیں پس بخش دے

ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ

ہمارے گناہ اور بچا ہم کو دوزخ کے عذاب سے ۔ اے رب ہمارے تو نے یہ عبث نہیں

هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ رَبَّنَآ

پیدا کیا ، تو پاک ہے پس بچا ہمیں دوزخ کے عذاب سے ۔ اے رب

۱۔ سورۂ بقرہ پ ۳ ع ۴۰

اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ ؕ وَمَا

ہمارے تو جسے دوزخ میں ڈالے تو تو نے ضرور اسے رُسوا کردیا ، اور

لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا

سیاہ کاروں کا کوئی ساتھی نہیں۔ اے رب ہمارے ہم نے ایک پکارنے

مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا ۖۗ

والے کو ایمان کے لئے پکارتے ہوئے سُنا کہ اپنے پروردگار پر ایمان لاؤ، سو ہم ایمان لے آئے،

رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا

اے رب ہمارے اب ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری بُرائیوں کو اتار دے اور ہمارا نیکوں

مَعَ الْاَبْرَارِ ۚ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ

کے ساتھ خاتمہ کر۔ اے رب ہمارے اور دے ہمیں جو اپنے رسولوں کی معرفت تو نے ہم سے وعدہ کیا

وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ

اور ہمیں قیامت کے دن رُسوا نہ کر کہ تو وعدہ کو خلاف

الْمِيْعَادَ ۞ رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ٜ وَاِنْ لَّمْ

نہیں کرتا[1] اے رب ہمارے ہم نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ، اور اگر تو ہمیں

تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ [2]

نہ بخشے گا اور ہم پر رحم نہ کرے گا تو ہم نامرادوں میں سے ہوجائیں گے۔

[1] ال عمران پ۴ ع۲ [2] اعراف پ۸ ع۱

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ۝ اَنْتَ

اے رب ہمارے ہم پر صبر ڈال دے اور مسلمان کر کے موت دے[1] تو ہی ہے

وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ

ہمارا مددگار پس بخش دے ہم کو اور رحم کر ہم پر اور تو سب سے اچھا بخشنے والا ہے[2]

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَنَجِّنَا

اے رب ہمارے نہ کیجئے ہمیں ستم سہنے والا ظالم لوگوں کا[3] اور چھڑا لے ہمیں

بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ فَاطِرَ

اپنی رحمت سے کافر لوگوں سے[4] اے پیدا کرنے والے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۟ اَنْتَ وَلِيّٖ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ

آسمانوں اور زمین کے تو ہی ہے رفیق میرا دُنیا اور آخرت میں،

تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝ رَبِّ اجْعَلْنِيْ

اُٹھا تا مجھ کو مسلمان اور شامل کرنا مجھے نیکوں کے ساتھ۔[5] اے رب میرے کر دے

مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ

مجھے نماز درست رکھنے والا اور میری نسل کو بھی، اے رب ہمارے اور میری دعا

دُعَآءِ ۝ رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ

قبول کر، اے رب ہمارے بخشا مجھ کو اور میرے ماں باپ کو، اور تمام مومنین کو

[1] اعراف پ ۹ ع ۴ [2] اعراف پ ۹ ع ۷ [3] یونس پ ۱۱ ع ۹ [4] یونس پ ۱۱ ع ۹ [5] یوسف پ ۱۳ ع ۵

يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ ۝ رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا

جس دن حساب قائم ہوگا ۔ اے رب رحم کر میرے والدین پر جیسا

رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ۝ رَبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ

انہوں نے مجھ چھوٹے کو پالا ۔ اے رب میرے اندر لے جا مجھے لے جانا

صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ

صاف اور نکال مجھے نکالنا صاف اور تجویز کر

لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ۝ رَبَّنَآ اٰتِنَا

میرے لئے اپنے پاس سے ایک قوت مدد دینے والی ۔ اے رب ہمارے دے ہمیں

مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا

اپنے پاس سے ایک رحمت اور سامان کردے ہمارے لئے کام میں

رَشَدًا ۝ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ۝ وَيَسِّرْ لِيْٓ

درستی کا ۔ اے رب میرے کھول دے سینہ میرا، اور آسان کر

اَمْرِيْ ۝ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ۝

مجھ پر میرا کام ، اور کھول دے گتھلک میری زبان سے ۔

يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ۝ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ۝ اَنِّيْ مَسَّنِيَ

کہ میری بات کو لوگ سمجھ لیں ۔ اے رب میرے بڑھا مجھے علم میں ۔ مجھے لگ گئی ہے

ابراہیم پ ۱۳ ع ۱۸ بنی اسرائیل پ ۱۵ ع ۳ بنی اسرائیل پ ۱۵ ع ۹ کہف پ ۱۵ ع ۱۵ طٰہٰ پ ۱۶ ع ۱۵ طٰہٰ پ ۱۶ ع ۱۵

الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۱۸ رَبِّ لَا

بیماری اور تو سب سے بڑا مہربان ہے۔ ۱ اے رب میرے

تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ۱۹ رَبِّ

نہ چھوڑ مجھے اکیلا اور تو سب سے اچھا وارث ہے ۲ اے رب

اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ۲۰ رَبِّ

اتار مجھے مبارک جگہ میں اور تو سب سے بہتر اتارنے والا ہے ۳ اے رب میں

اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ۙ وَ

پناہ چاہتا ہوں تیری شیطانوں کی چھیڑ سے۔ اور

اَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ۲۱ رَبَّنَآ اٰمَنَّا

پناہ چاہتا ہوں تیری اے رب اس سے کہ وہ میرے پاس آئیں ۴ اے رب ہم ایمان لائے

فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۲۲ رَبَّنَا

تو بخش دے ہمیں اور رحم کر ہم پر اور تو سب مہربانوں سے بہتر ہے ۵ اے رب ہمارے

اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ اِنَّ عَذَابَهَا

ٹال دے ہم سے دوزخ کا عذاب کہ اُس کا عذاب

كَانَ غَرَامًا ۲۳ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ

گلو گیر ہے۔ اے رب ہمارے دے ہماری بیبیوں اور

۱۔ انبیاء پ ۱۷ ع ۶ ۲۔ مومنون پ ۱۸ ع ۱ ۳-۴ مومنون پ ۱۸ ع ۶ ۵

وَّتِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ ۞ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْاَلُكَ

اور تجارت جس میں گھاٹا نہ ہو۔ یااللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے

فِكَاكَ رَقَبَتِيْ مِنَ النَّارِ ۞ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّيْ عَلٰى

اپنی جان بخشی دوزخ سے۔ یااللہ مدد کر میری

غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَسَكَرَاتِ الْمَوْتِ ۞ اَللّٰهُمَّ

موت کی بے ہوشیوں اور موت کی سختیوں پر۔ یااللہ

اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاَلْحِقْنِيْ بِالرَّفِيْقِ الْاَعْلٰى ۞

بخش دے مجھے اوررحم کر مجھ پر اور شامل کر مجھے اعلیٰ رفیقوں میں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ

یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری اس سے کہ تیرے ساتھ کچھ بھی شرک

بِكَ شَيْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا

کروں اور اس کو میں جانتا ہوں اور معافی چاہتا ہوں تجھ سے اس کی کہ میں اُسے

لَآ اَعْلَمُ بِهٖ وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ يَّدْعُوَ عَلَيَّ رَحِمٌ

نہ جانتا ہوں اور پناہ چاہتا ہوں تیری کہ بد دُعا دے مجھے کوئی رشتہ دار جس سے

قَطَعْتُهَا ۞ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ

میں نے قطع رحم کیا ہو۔ یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری اُس حیوان کی

مَنْ يَّمْشِيْ عَلٰى بَطْنِهٖ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِيْ

بُرائی سے کہ پیٹ کے بل چلتا ہے اور اُس حیوان کی بُرائی سے کہ

عَلٰى رِجْلَيْنِ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِيْ عَلٰٓى اَرْبَعٍ ۞

دو پیروں سے چلتا ہے، اور اس حیوان کی بُرائی سے کہ چار پیروں سے چلتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ امْرَاَةٍ تُشَيِّبُنِيْ

یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری ایسی عورت سے کہ مجھے بوڑھا کردے

قَبْلَ الْمَشِيْبِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ وَّلَدٍ يَّكُوْنُ

بڑھاپے سے پہلے، اور پناہ چاہتا ہوں تیری ایسی اولاد سے کہ ہو مجھ پر

عَلَيَّ وَبَالًا وَّاَعُوْذُ بِكَ مِنْ مَّالٍ يَّكُوْنُ عَلَيَّ

وبال، اور پناہ چاہتا ہوں تیری ایسے مال سے کہ ہو مجھ پر

عَذَابًا ۞ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّكِّ

عذاب۔ یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری شک لانے سے

فِي الْحَقِّ بَعْدَ الْيَقِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ

حق بات میں بعد یقین کے اور پناہ چاہتا ہوں تیری

الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ

شیطان مردود سے اور پناہ چاہتا ہوں تیری سختی

يَوْمِ الدِّيْنِ ﴿ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ
روزِ جزا سے۔ یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری ناگہانی

مَوْتِ الْفُجَآءَةِ وَمِنْ لَدْغِ الْحَيَّةِ وَمِنَ
موت سے اور سانپ کے کاٹنے سے اور درندے سے

السَّبُعِ وَمِنَ الْغَرَقِ وَمِنَ الْحَرَقِ وَمِنْ
اور ڈوبنے سے اور جل جانے سے اور اس سے

اَنْ اَخِرَّ عَلٰى شَيْءٍ وَّمِنَ الْقَتْلِ عِنْدَ فِرَارِ
کہ گر پڑوں کسی چیز پر اور مارے جانے سے لشکر کے بھاگنے

الزَّحْفِ ﴿ ثُمَّ يَقُوْلُ بَعْدَ الْخَتْمِ ﴿ وَتَقَبَّلْ
کے وقت۔ پھر منزل ختم کے بعد کہے اور قبول کر

هٰذِهِ الدَّعَوَاتِ فِيْ حَقِّ مُحَمَّدْ اَشْرَفْ عَلِيْ
ان دعاؤں کو (حضرت مولانا) محمد اشرف علی (صاحب) مؤلف

وَعَبْدِ الْوَاسِعِ وَمُحَمَّدْ مُصْطَفٰى وَمُحَمَّدْ عَلِيْ
اور عبدالواسع (ناظم) اور حکیم محمد مصطفٰے (مترجم) اور قاضی محمد علی (ساعی ترجمہ)

وَمُحَمَّدْ شَفِيْع وَفِيْ حَقِّ اٰبَآئِهِمْ وَاُمَّهَاتِهِمْ
اور (مفتی) محمد شفیع ناظم دارالاشاعت دیوبند اور ان کے ماں باپ

وَجَمِيعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ۞ وَصَلَّى

اور تمام مؤمنین اور مؤمنات کے حق میں۔ اور رحمت

اللهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِ الْكَائِنَاتِ ۞ وَاَكْرَمِ

کاملہ نازل فرمائے اللہ تعالیٰ سرور کائنات، اور بہترین

الْمَخْلُوْقَاتِ ۞ صَلٰوةً تَسْبِقُ الْغَايَاتِ ۞

مخلوقات پر، ایسی رحمت کہ گزر جائے انتہاؤں سے۔

# صبح وشام کے خاص اذکار جو معمول میں شامل کرنے چاہئیں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت سی دعائیں ثابت ہیں جو کسی خاص موقع پر نہیں، بلکہ عمومی طور سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مانگا کرتے تھے۔ یہ دعائیں علامہ ابن الجزریؒ کی کتاب ''الحصن الحصین'' میں جمع کردی گئی ہیں۔ اور ان کا خلاصہ حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ نے ''مناجات مقبول'' کے نام سے جمع فرمادیا ہے۔ ان دعاؤں میں دنیا و آخرت کی تمام حاجتیں اتنے بہترین اور جامع طریقے سے مانگی گئی ہیں کہ انسان کتنا ہی سوچے، اپنی سوچ سے ایسی دعائیں نہیں مانگ سکتا، اس لئے مناسب یہ کہ ''مناجات مقبول'' کی ایک منزل روزانہ پڑھ لی جائے۔ اس ایک ہفتے میں یہ بیشتر دعائیں ہوجایا کریں گی۔

اس کے علاوہ مندرجۂ ذیل اذکار کو اپنا معمول بنانا انشاء اللہ دین و دنیا کی عافیت اور بہتری کے لئے نسخۂ اکثیر ہے کوشش کرکے ان معمولات کی عادت ڈالنی چاہئے۔

## فجر کی نماز کے بعد

○ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

اس اللہ کے نام سے (دن شروع کرتا ہوں) جس کے نام کے ساتھ آسمان اور زمین کی کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

## ہر قسم کے نقصانات سے بچنے کیلئے

○ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

میں اللہ تعالیٰ کے مکمل کلمات کی پناہ مانگتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا کی ہے۔

## سیّد الاستغفار

○ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

یا اللہ! آپ میرے پروردگار ہیں، آپ کے سوا کوئی معبود نہیں، آپ نے مجھے

خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِكَ

پیدا کیا میں آپ کا بندہ ہوں اور میں اپنی استطاعت کی حد تک آپ سے کئے ہوئے عہد

وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ

اور وعدے پر قائم ہوں، میں اپنے اعمال کے شر سے

شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ

آپ کی پناہ مانگتا ہوں، آپ نے جو نعمتیں مجھ پر نازل فرمائیں ان کا آپ کے حضور اعتراف کرتا ہوں،

وَاَبُوْءُ لَكَ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ

اور اپنے گناہ کا اقرار کرتا ہوں، پس میری مغفرت فرما دیجئے کیونکہ آپ کے سوا

الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔

کوئی گناہوں کی مغفرت نہیں کرسکتا۔"

## نفس اور شیطان کے شر سے پناہ کیلئے

○ اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ
یا اللہ! اے آسمانوں اور زمین کو پیدا کرنے والے، اے کھلے
الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَمَلِيْكَهٗ
اور چھپے کو جاننے والے، اے ہر چیز کے مالک اور پروردگار!
اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ
میں گواہی دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں، میں اپنے
شَرِّ نَفْسِيْ وَشَرِّ الشَّيْطَانِ وَشِرْكِهٖ۔
نفس کے شر سے اور شیطان اور اس کے رفقاء کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔"

## صبح وشام اور رات سوتے وقت کی دعا

○ حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ
حٰم اس کتاب کا اتارا جانا خدائے غالب و دانا کی
الْعَلِيْمِ ○ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ
طرف سے ہے جو گناہ بخشنے والا اور توبہ قبول کرنے والا ہے

شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ

اور سخت عذاب دینے والا اور صاحب کرم ہے۔ اس کے سوا

اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝

کوئی معبود نہیں اسی کی طرف پھر کر جانا ہے۔

## دن اور رات کی کوتاہیوں کی تلافی کیلئے

(۱۰) فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ

تو جس وقت تم کو شام ہو اور جس وقت صبح ہو

تُصْبِحُوْنَ ۝ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ

خدا کی تسبیح کرو (یعنی نماز پڑھو) اور آسمانوں اور زمین میں

وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ۝ يُخْرِجُ

اس کی تعریف ہے اور تیسرے پہر بھی اور جب دوپہر ہو (اس وقت بھی نماز پڑھا کرو) وہی

الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَ

زندے کو مُردے سے نکالتا ہے اور (وہی) مُردے کو زندہ سے نکالتا ہے۔ اور (وہی)

يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۝

زمین کو اس کے مرنے کے بعد زندہ کرتا ہے اور اسی طرح تم (دوبارہ زمین میں سے) نکالے جاؤ گے۔

## ادائے قرض کے لئے دُعاء

اَللّٰهُمَّ اِنِّیٓ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَ

یااللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری فکر سے اور غم سے اور

اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُبِكَ

پناہ پکڑتا ہوں تیری کم ہمتی اور سستی سے اور پناہ پکڑتا ہوں تیری

مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

بزدلی سے اور بخل سے اور پناہ پکڑتا ہوں تیری قرض

غَلَبَةِ الدَّیْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ

کے گھیر لینے سے اور لوگوں کے دبا لینے سے۔

## گھر میں آنے کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ اِنِّیٓ اَسْاَلُكَ خَیْرَ الْمَوْلَجِ وَخَیْرَ

یااللہ میں مانگتا ہوں آپ سے بھلائی اندر جانے کی اور بھلائی

الْمَخْرَجِ بِسْمِ اللّٰهِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰهِ

باہر نکلنے کی خدائے تعالیٰ کے نام کے ساتھ اندر جاتے ہیں اور خدائے تعالیٰ کے نام

ذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ

اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک اور کردے ہمیں پرہیزگاروں کا

اِمَامًا رَبِّ[۲] اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ

مقتدا[۱] اے رب مجھے نصیب کر کہ شکر کروں تیرے احسان کا جو تونے کیا

اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا

مجھ پر اور میرے ماں باپ پر اور یہ کہ کروں نیک کام جو

تَرْضٰىهُ وَاَدْخِلْنِيْ بِرَحْمَتِكَ فِيْ عِبَادِكَ

تو پسند کرے اور داخل کردے مجھے اپنی رحمت سے اپنے نیک

الصّٰلِحِيْنَ رَبِّ[۳] اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ

بندوں میں سے[۲] اے رب میں اُس بھلائی کا جو تو میری طرف اُتارے

خَيْرٍ فَقِيْرٌ رَبِّ[۴] انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ

محتاج ہوں۔[۳] اے رب غالب کر مجھے مفسد

الْمُفْسِدِيْنَ رَبَّنَا[۵] وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ

لوگوں پر۔[۴] اے رب ہمارے محیط ہوا ہے ہر چیز کو

رَّحْمَةً وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا

تیرا رحم اور علم تو بخش دے ان لوگوں کو جنہوں نے توبہ کی اور تیری راہ

[۱] فرقان پ۱۹ ع۴ [۲] نمل پ۱۹ ع۱۷ [۳] قصص پ۲۰ ع۵ [۴] عنکبوت پ۲۰ ع۱۵

خَرَجْنَا وَعَلَى اللّٰهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا ؕ

کے ساتھ باہر نکلتے ہیں ہم اور اپنے رب اللہ پر بھروسہ کیا ہم نے۔

## دُعاء سوتے وقت کی

بِاسْمِكَ رَبِّيْ وَضَعْتُ جَنْبِيْ وَبِكَ اَرْفَعُهٗ

آپ ہی کے نام کے ساتھ اے رب میرے رکھا میں نے اپنے پہلو کو اور آپ ہی کے سہارے اٹھاؤں گا

اِنْ اَمْسَكْتَ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لَهَا وَاِنْ اَرْسَلْتَهَا

اُسے اگر روک لیں آپ میری جان کو تو بخش دینا اُسے اور اگر پھر بھیجیں آپ اُسے

فَاحْفَظْهَا بِمَا تَحْفَظُ بِهٖ عِبَادَكَ الصَّالِحِيْنَ ؕ

تو حفاظت کرنا اس کی اس طرح کر حفاظت کرتے ہیں آپ اپنے نیک بندوں کی

اَللّٰهُمَّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ ؕ

یااللہ بچانا مجھے اپنے عذاب سے جس دن کہ اٹھائیں آپ اپنے بندوں کو۔

## دُعا وقتِ بدخوابی

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ وَشَرِّ هٰذِهٖ

پناہ پکڑتا ہوں میں اللہ کی شیطان سے اور اس خواب کی

الرُّؤْيَا (ثلث مرّاتٍ) وليبصق عن يساره ثلثا ويتحوّل

بُرائی سے۔ (اس دعا کو تین مرتبہ پڑھے) اور بائیں طرف تین بار تھتکار دے اور

عن جنبه الذی کان عَلَیْهِ وَلایذ کرُهَا لِاَحَدٍ ؕ

کروٹ بدل لے اور کسی سے وہ خواب بیان نہ کرے۔

## خوف ودہشت اور بے خوابی کی دُعاء

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ

پناہ پکڑتا ہوں میں خدا تعالیٰ کی پکی باتوں کی اُس کے غصہ اور

وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ

اس کے عذاب سے اور اس کی مخلوق کی بُرائی سے اور شیطانوں کی

الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ ؕ

چھیڑ سے اور اس سے کہ وہ میرے پاس آئیں۔

## سوکر اُٹھنے کی دُعاء

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَحْيَانَا بَعْدَمَآ اَمَاتَنَا

شکر ہے اللہ کا جس نے ہمیں زندہ کیا بعد مار دینے کے

وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ ۞

اور اسی کی طرف اٹھنا ہے۔

## بیت الخلاء میں جانے کی دُعاء

بِسْمِ اللّٰهِ ۞ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ

اللہ کے نام کے ساتھ یااللہ میں پناہ پکڑتا ہوں آپ سے

مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَآئِثِ ۞

گندے مردوں سے اور گندی عورتوں سے

## بیت الخلاء سے نکلنے کی دُعاء

غُفْرَانَكَ ۞ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَذْهَبَ

بخشش چاہتا ہوں میں آپ کی شکر ہے اللہ کا جس نے دور کردی

عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ ۞

مجھ سے گندگی اور صحت دی مجھ کو۔

## گھر سے نکلنے کی دُعاء

بِسْمِ اللهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللهِ ؕ

خدا کے نام کے ساتھ خدا پر بھروسہ کیا میں نے۔

## مسجد میں جانے کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ ؕ

یااللہ کھول دیجئے میرے لئے دروازے اپنی رحمت کے۔

## مسجد سے نکلنے کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ ؕ

یااللہ میں مانگتا ہوں آپ سے آپ کا فضل۔

## جب کھانا شروع کرے

بِسْمِ اللهِ وَعَلٰى بَرَكَةِ اللهِ ؕ

خدا کے نام سے اور اللہ تعالیٰ کی برکت کے ساتھ۔

## دُعا بعد طعام

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا

شکر ہے اللہ کا جس نے ہم کو کھلایا اور پلایا

وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔

اور کیا ہمیں مسلمانوں میں ہے۔

## جب کوئی لباس پہنے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَسَانِیْ مَا اُوَارِیْ بِہٖ

شکر ہے اللہ کا جس نے مجھ کو ایسا لباس پہنایا کہ ڈھانکتا ہوں میں اس سے

عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِہٖ فِیْ حَیَاتِیْ ؞

اپنا ستر اور زینت کرتا ہوں اُس سے اپنی زندگی میں۔

## دُعائے استخارہ

جب کسی کام کا ارادہ کرے تو چاہئے کہ دو رکعت نفل ادا کرے پھر یہ دُعا پڑھے)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ
یا اللہ میں خیر چاہتا ہوں آپ سے

بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ
بوجہ آپ کے علم کے اور قدرت طلب کرتا ہوں آپ سے بوجہ آپ کی قدرت کے

وَاَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَاِنَّكَ
اور مانگتا ہوں میں آپ سے آپ کے بڑے فضل میں سے کیونکہ

تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَ
آپ قادر ہیں اور میں قادر نہیں اور آپ جانتے ہیں اور میں نہیں جانتا اور

اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ؕ اَللّٰھُمَّ اِنْ كُنْتَ
آپ علّام الغیوب ہیں یا اللہ اگر ہو آپ کے

تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ
علم میں کہ یہ کام بہتر ہے میرے لئے میرے دین میں

وَمَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِيْ فَاقْدُرْهُ لِيْ وَ
اور میری معاش میں اور میرے انجام کار میں تو تجویز کر دیجئے اس کو میرے لئے اور

يَسِّرْهُ لِيْ ثُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْهِ وَاِنْ كُنْتَ
آسان کر دیجئے اُس کو میرے لئے پھر برکت دیجئے میرے لئے اس میں اور اگر ہو علم میں

تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ

آپ کے کہ یہ کام برا ہے میرے لئے میرے دین میں

وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ

اور میری معاش میں اور میرے انجام کار میں تو ہٹا دیجئے اس کو

عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ

مجھ سے اور ہٹا دیجئے مجھ کو اس سے اور نصیب کر دیجئے مجھے بھلائی

حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ ؕ

جہاں کہیں بھی ہو پھر راضی رکھئے مجھ کو اس پر۔

## دُلہا دُلہن کو مبارکباد کی دُعاء

بَارَکَ اللّٰہُ لَکَ وَبَارَکَ اللّٰہُ عَلَیْکَ وَ

برکت دے اللہ تجھ کو اور برکت نازل کرے تجھ پر اور

جَمَعَ بَیْنَکُمَا فِیْ خَیْرٍ ؕ

ملاپ رکھے تم دونوں میں ساتھ خیر کے۔

## خلوتِ شبِ اوّل کی دُعاء

جس وقت عورت کے ساتھ اوّل بار خلوت کرے یا غلام خریدے یا جانور خریدے تو چاہئے کہ اُس کی پیشانی کے بال پکڑ کر یہ دُعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ مِنْ خَیْرِهَا وَخَیْرِ

یا اللہ میں پناہ مانگتا ہوں آپ سے بھلائی اس کی اور بھلائی

مَاجَبَلْتَهَا عَلَیْهِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا

اس کی جبلی عادتوں کی اور پناہ چاہتا ہوں میں آپ کی اس کی بُرائی سے

وَشَرِّ مَا جَبَلْتَهَا عَلَیْهِ ؕ

اور اس کی جبلی عادتوں کی بُرائی سے۔

## دعاءِ جماع

بِسْمِ اللّٰهِ ؕ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّیْطَانَ وَ

خدا کے نام کے ساتھ یااللہ دور رکھئے ہم کو شیطان سے اور

جَنِّبِ الشَّیْطَانَ مَارَزَقْتَنَا ؕ

دور رکھئے شیطان کو اس بچہ سے جو نصیب کریں آپ ہم کو۔

## دُعا وقت انزال

اَللّٰھُمَّ لَا تَجْعَلْ لِلشَّیْطَانِ فِیْمَا
یااللہ نہ کرنا شیطان کے لئے اس بچہ میں

رَزَقْتَنِیْ نَصِیْبًا ؕ
جو نصیب کریں آپ ہمیں کوئی حصہ۔

## سوار ہو جانے کے بعد کی دُعاء

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَلَنَا
شکر ہے اللہ کا پاک ہے اُس کو جس نے ہمارے قبضہ میں کر دیا

ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی
اس کو اور نہ تھے ہم اُس کو قابو میں کرنے والے اور ہم اپنے

رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ○
پروردگار کی طرف ضرور لوٹنے والے ہیں۔

## جس پر کوئی مصیبت آن پڑے یا آنے کا اندیشہ ہو تو کہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا۔

کافی ہے ہم کو اللہ اور اچھا کارساز ہے اللہ پر توکل کیا ہم نے۔

## اگر کوئی مصیبت پہنچے تو کہے

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔ اَللّٰهُمَّ

بیشک ہم اللہ کے ہیں اور بیشک ہم اس کی طرف لوٹنے والے ہیں اے اللہ

عِنْدَكَ اَحْتَسِبُ مُصِيْبَتِيْ فَاْجُرْنِيْ

آپ کے پاس ثواب مانگتا ہوں میں اپنی مصیبت کا پس اجر دینا مجھے

فِيْهَا وَاَبْدِلْنِيْ مِنْهَا خَيْرًا۔

اُس میں اور بدلہ میں دیجئے مجھے بہتر اس سے۔

## جب کسی ظالم کا خوف ہو

اَللّٰهُمَّ اكْفِنَاهُ بِمَا شِئْتَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

یا اللہ کافی ہوجایئے ہم کو اس کے مقابلہ

سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ رَبَّنَا

پر چلے اور بچا انہیں دوزخ کے عذاب سے۔ا اے رب ہمارے

وَاَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ِالَّتِيْ وَعَدْتَّهُمْ

اور تو داخل کر انہیں ہمیشہ رہنے کی جنتوں میں جن کا تونے اُن سے وعدہ کیا ہے

وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَاَزْوَاجِهِمْ وَ

اور جو کوئی نیک کام ہو ان کے آباؤ اجداد اور ان کی بیبیوں اور

ذُرِّيّٰتِهِمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

ان کی اولاد میں کیونکہ تو ہی ہے زبردست حکمت والا۔

وَقِهِمُ السَّيِّاٰتِ وَمَنْ تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَئِذٍ

اور بچا اُن کو خرابیوں سے، اور جس کو تو خرابیوں سے اُس دن بچالے

فَقَدْ رَحِمْتَهٗ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

تو اس پر تونے رحم کیا، اور یہی تو ہے بڑی کامیابی۔۲

وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ

اور صلاحیت دے میری اولاد میں، میں نے تیری طرف رجوع کیا

وَاِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ

اور میں فرمانبرداروں میں سے ہوں۔۳ میں ہارا ہوا ہوں

ا مومن پ۲۴ ع۶ ۲ مومن پ۲۴ ع۶ ۳ احقاف پ۲۶ ع۲

اَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَ اَعُوْذُ بِكَ

میں جس طرح آپ چاہیں اے اللہ میں کرتا ہوں آپ کو

مِنْ شُرُوْرِهِمْ ۞

مقابلہ میں ان کے اور پناہ چاہتا ہوں آپ کی اُن کی بدی سے۔

## مشکلات کو آسان کرنے کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَهْلًا وَّ

یااللہ نہیں ہے سہل مگر وہ کہ آپ نے اُس کو سہل کیا اور

اَنْتَ تَجْعَلُ الْحُزْنَ سَهْلًا اِذَا شِئْتَ ۞

آپ کردیتے ہیں دشوار کو سہل جب آپ چاہیں۔

## دُعاءِ حاجت

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّكَ

یا اللہ میں مانگتا ہوں آپ سے اور متوجہ ہوتا ہوں آپ کی طرف بذریعہ آپ کے نبی

مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَةِ فِیْ حَاجَتِیْ هٰذِهٖ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے جو رحمت کے نبی ہیں اپنی اس حاجت میں تا کہ

لِتُقْضٰى لِیْ فَشَفِّعْهُ فِیَّ ۞

پوری ہو جائے پس قبول کیجئے شفاعت اُن کی میرے حق میں۔

## دُعاء توبہ

اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتُكَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِیْ وَ

یااللہ مغفرت آپ کی زیادہ وسیع ہے میرے گناہوں سے اور

رَحْمَتُكَ اَرْجٰی عِنْدِیْ مِنْ عَمَلِیْ ۞

رحمت آپ کی زیادہ امید کی چیز ہے میرے نزدیک اپنے عمل سے۔ (تین بار پڑھے)

## جب آئینہ میں چہرہ دیکھے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ حَسَّنْتَ خَلْقِیْ فَحَسِّنْ خُلُقِیْ ۞

یااللہ آپ نے اچھا بنایا میری صورت کو پس اچھا کر دیجئے میری سیرت کو۔

## جب اپنے مُسلمان بھائی کو ہنستے دیکھے

اَضْحَكَ اللّٰهُ سِنَّكَ ۞

خدا تعالیٰ تجھ کو ہنستا ہی رکھے۔

## جب کوئی احسان کرے

قال لفاعلہٖ:۔ جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا ۞

شکریہ میں کہے:۔ جزا دے تجھ کو اللہ بہتر۔

## جب قرض وصول پائے

اَوْفَيْتَنِيْ اَوْفَى اللّٰهُ بِكَ ۞

تو نے میرا حق پورا کیا اللہ تیرا حق پورا کرے۔

## جب وسوسہ بہت آئے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ

پناہ چاہتا ہوں میں اللہ کی شیطان سے ایمان لایا میں اللہ پر

وَرُسُلِهٖ ۞

اور اس کے رسولوں پر۔

## جب غصّہ آئے

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ ؁

پناہ چاہتا ہوں میں اللہ کی شیطان مردود سے۔

## جب بازار میں جائے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ خَیْرَ ھٰذِہِ

یا اللہ میں مانگتا ہوں آپ سے بھلائی اس

السُّوْقِ وَخَیْرَ مَا فِیْھَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

بازار کی اور بھلائی اس چیز کی جو اس میں ہے اور آپ پناہ چاہتا ہوں میں

شَرِّھَا وَشَرِّ مَا فِیْھَا ؁ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ

بُرائی اس کی سے اور اس چیز کی بُرائی سے جو اس میں ہے یا اللہ میں پناہ چاہتا ہوں

بِكَ اَنْ اُصِیْبَ فِیْھَا یَمِیْنًا فَاجِرَۃً اَوْ

آپ کی اس سے کہ پڑجاؤں اس بازار میں جھوٹی قسم میں

صَفْقَۃً خَاسِرَۃً ؁

یا کسی معاملہ خسارہ والے میں۔

## جب کسی مُصیبت زدہ کو دیکھے تو اپنے جی میں کہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ

شکر ہے اللہ کا جس نے بچایا مجھے اس مصیبت سے جس میں تجھے مبتلا کیا

وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا ؕ

اورفضیلت دی مجھ کو اپنی مخلوق میں سے بہتوں پر ظاہر فضیلت

## دُعائے نظرِ بد

(جس کو نظر لگ جائے اس پر یہ دم کیا جا......)

بِسْمِ اللّٰهِ ؕ اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ حَرَّهَا

اللہ کے نام سے اے اللہ دُور کر اُس کی گرمی

وَبَرْدَهَا وَوَصَبَهَا ؕ

اور اُس کی سردی اور اس کی تکلیف۔

## جب آگ لگی دیکھے

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ؕ (مکررا)

اللہ اکبر (بار بار کہے)

## پھوڑے پھنسی کی دُعاء

لگائے تھوک اپنا شہادت کی اُنگلی پر پھر رکھے وہ اُنگلی مٹی پر تاکہ کچھ خاک اُس میں لگ جائے پھر پھیرے اُنگلی کو اُس دکھتی جگہ پر اور پھیرتے میں کہتا جائے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا

حق تعالٰی کے نام کے ساتھ یہ مٹی ہے ہماری زمین کی ہم میں سے ایک کے تھوک کے ساتھ

لِيُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا ۞

تاکہ ہمارے بیمار کو شفا ہو ہمارے پروردگار کے حکم سے۔

## جب پیر سو جائے

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

رحمت کاملہ نازل فرمائے اللہ اوپر محمد صلی اللہ علیہ

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۞

وآلہ وسلم کے۔

## دُعا برائے جُملہ امراض

بِسْمِ اللّٰهِ (ثلثا) اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ

بسم اللہ (تین بار) پناہ چاہتا ہوں میں اللہ کی اور اس کی قدرت کی۔

مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ (سبع مرّاتٍ)

اس بُرائی سے جو پاتا ہوں میں اور جس کا اندیشہ کرتا ہوں (سات بار)

## آنکھ دُکھنے کی دُعاء

اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِیْ بِبَصَرِیْ وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ

یااللہ کارآمد رکھئے میرے میری نگاہ اور کریئے اس کو باقی بعد میرے

وَاَرِنِیْ فِی الْعَدُوِّ ثَارِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی

اور دکھلایئے مجھے دشمن میں بدلہ میرا اور فتح دیجئے مجھے اس پر

مَنْ ظَلَمَنِیْ ۞

جو مجھ پر ظلم کرے۔

## دُعاءِ بخار

بِسْمِ اللّٰهِ الْکَبِیْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِیْمِ

خدا کے نام کے ساتھ جو بڑا ہے پناہ چاہتا ہوں میں اللہ بزرگ کی

مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَّعَارٍ وَّمِنْ شَرِّ

ہر رگ اچھلنے والے کی بدی سے اور آگ کی گرمی

حَرِّ النَّارِ ؁

کے نقصان سے۔

## دُعا وقت عیادتِ مریض

لَا بَأْسَ طَهُوْرٌ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَا بَأْسَ

کچھ ڈر نہیں کفارہ گناہ ہے انشاء اللہ کچھ ڈر نہیں

طَهُوْرٌ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اَللّٰهُمَّ اشْفِهٖ ؁

کفارہ گناہ ہے انشاء اللہ یا اللہ شفا دیجئے اسے

اَللّٰهُمَّ عَافِهٖ ؁

یا اللہ اچھا کردیجئے اُسے۔

## جب میت کو قبر میں اُتارے

بِسْمِ اللّٰهِ وَعَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ؕ

خدائے تعالیٰ کے نام کے ساتھ اور رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے طریق پر

## جب قبرستان میں جائے

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَآ اَهْلَ الْقُبُوْرِ يَغْفِرُ اللّٰهُ

سلام پہنچے تم کو اے اہلِ قبور بخشیں اللہ

لَنَا وَلَكُمْ وَاَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ

ہم کو اور تم کو اور تم آگے جانے والے ہو اور ہم

بِالْاَثَرِ ؕ

تمہارے قدم پر ہیں۔

# حِزبُ البَحر

حضرت امام العرب والعجم حاجی حافظ شاہ امداد اللہ صاحب
چشتی قادری نقشبندی سہروردی نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ

حکیم الامت حضرت علامۂ زماں قطبِ دوراں مولانا شاہ حاجی
حافظ قاری مولوی اشرف علی تھانوی صاحب قدس سرہٗ

فَانْتَصِرْ ۝ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ

پس تو میرا بدلہ لے لے[1] اے رب ہمارے بخش دے ہمیں اور ہمارے اُن بھائیوں کو جو

سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا

ہم سے آگے پہنچے ایمان میں اور نہ کر ہمارے دلوں میں

غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

کدورت ایمان والوں کے ساتھ اے رب ہمارے تو بہت مہربان رحم والا ہے[2]

رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَاِلَيْكَ اَنَبْنَا وَاِلَيْكَ

اے رب ہمارے تجھ ہی پر ہم نے بھروسہ کیا اور تیری ہی طرف ہم رجوع ہوئے اور تیری ہی

الْمَصِيْرُ ۝ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ

طرف لوٹنا ہے، اے رب ہمارے نہ کر ہمیں کشمکش کافر لوگوں کا

كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ

اور بخش دے ہمیں، اے رب ہمارے کیونکہ تو ہی ہے زبردست

الْحَكِيْمُ ۝ رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا

حکمت والا[3] اے رب ہمارے کامل کردے ہمارے لئے ہمارا نور اور بخش دے ہمیں

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ

کیونکہ تو ہر چیز پر قادر ہے۔[4] اے رب بخش دے مجھے

[1] قمر پ ۲۷ ع ۸ [2] حشر پ ۲۸ ع ۱ [3] ممتحنہ پ ۲۸ ع ۱ [4] تحریم پ ۲۸ ع ۲

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بعد حمد و صلوٰۃ کے مُسلمانوں کی خدمت میں گذارش ہے کہ دُعائے حزبُ البحر جو حضرت قطبُ الاقطاب غوثُ الاغواث سیّدنا و مولانا شاہ ابُوالحسن شاذلی قدس سرّہٗ پر الہام ہوئی تھی، مشائخ کبار نے برائے تحصیلِ برکات اس کے پڑھنے اور طالب علموں کو اس کے پڑھنے کی اجازت دینے کا شغلہ رکھا لیکن یہ دُعا ہر خاندانِ مشائخ میں مختلف طریقوں سے پڑھی جاتی ہے۔ لہٰذا اُن حضرات کی سہولت کی نیت سے جو حضرت حاجی صاحب قدس سرّہٗ کے طریق پر پڑھنا چاہتے ہیں نیز اس نیت سے کہ یہ طریقہ سُنّت کے بالکل موافق ہے، اِس دُعا کو مع چند فوائدِ ضروریہ ترتیب دیا گیا ہے۔ حق تعالیٰ قبول فرمائیں اور طالبوں کے مقاصد اس دُعا کی برکت سے برلائیں۔ آمین

(تنبیہ)

یہ دُعا بیشک مُتبرّک ہے لیکن احادیث اور قرآن مجید میں جو دُعائیں وارد ہوئی ہیں اُن کا رتبہ اور اثر اس سے کہیں اعلیٰ ہے۔ خوب یاد رکھو لوگ اس میں بڑی غلطی کرتے ہیں۔

# ترجمہ شانِ ظہورِ دُعائے حزب البحر

معتبر علماء نے بیان کیا ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ شہر قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آ گئے۔ شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے ان ایام میں اپنے دوستوں سے فرمادیا کہ ہم کو اس سال غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے۔ جہاز تلاش کرو۔ دوستوں (مریدوں) کو بہت تلاش کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کے جہاز کے سوا اور کوئی جہاز نہ ملا۔ سب اُسی جہاز میں سوار ہو گئے جب بادبان اُٹھا دیا تو قاہرہ کی آبادی سے نکلتے ہی مخالف ہوا چلنے لگی اور ایک ہفتہ تک قاہرہ کے قریب اس طرح ٹھہرے رہے کہ قاہرہ کے پہاڑ دکھائی دیتے تھے۔ مخالف لوگ طعنے دینے لگے کہ شیخ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھ کو (غیب سے) حج کا حکم کیا گیا ہے اور حالت یہ ہے کہ حج کا وقت قریب آ گیا ہے اور ہم مخالف ہوا میں پھنسے ہوتے ہیں۔ یہ بات شیخ رحمۃ اللہ علیہ کیلئے دلی بے چینی کا باعث ہوئی مگر وہ ضبط کی قوت سے پی جاتے تھے۔ اتفاقاً شیخ رحمۃ اللہ علیہ دوپہر کو سو رہے تھے (قیلولہ فرما رہے تھے) کہ خدا نے اُن کو اس دُعا کا الہام کیا۔ شیخ نے نیند سے اُٹھ کر یہ دُعا پڑھنی شروع کی اور جہاز کے افسر کو بُلا کر فرمایا کہ خدا کے

بھروسے پر بادبان اُٹھا دے' اُس نے جواب دیا کہ اگر ہم بادبان اُٹھا دیں گے تو ہوا اسی وقت ہمارا مُنہ پھیر دے گی اور ہم کو قاہرہ میں پہنچا دے گی۔ شیخ رحمۃُ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تو دل میں دھکڑ پکڑ مت کر ہم جو کُچھ کہتے ہیں اُس پر عمل کر اور خُدا کی عجیب مہربانی دیکھ۔ جونہی بادبان اُٹھایا وہیں موافق ہوا زور و شور سے چلنے لگی۔ یہاں تک کہ اُس رسّی کو جس کے ساتھ جہاز کو میخ سے باندھ رکھا تھا کھول نہ سکے (ناچار) اُس کو کاٹ دیا اور بڑی جلدی امن و امان اور سلامتی کے ساتھ مُبارک مقصد پر پہنچ گئے۔ بُوڑھے عیسائی کے بیٹے مُسلمان ہو گئے اور وہ دِل میں بہت غمگین ہُوا۔ رات کو اُس نے خواب میں دیکھا کہ شیخ رحمۃُ اللہ علیہ ایک بڑی جماعت کے ساتھ بہشت میں تشریف لیے جا رہے ہیں اور اُس کے لڑکے بھی شیخ رحمۃُ اللہ علیہ کے ساتھ جا رہے ہیں اُس نے اپنے بیٹوں کے پیچھے جانا چاہا مگر فرشتوں نے جھڑکا کہ تو اِن لوگوں کے دین والوں میں سے نہیں ہے' ان سے تیرا کیا مطلب؟ صُبح کے وقت خُدا کی ہدایت اس کی مددگار ہُوئی اور اُس نے کلمۂ توحید پڑھ لیا اور بیج بیج اُس کا مرتبہ یہاں تک پہنچ گیا کہ وہ بڑے (باطنی) مقامات والا ہو گیا اور اس طرف کے لوگ اُس کی نزدیکی اور صُحبت کے طالب ہونے لگے۔

# بیانِ اجازت

جاننا چاہیئے کہ وظائف کی اجازت حضرات مشائخ سے حاصل کرنا موجب برکت ہے، وجہ یہ ہے کہ اجازت طلب کرنے سے اُن حضرات کو اجازت کے طالب کے ساتھ خاص توجہ ہو جاتی ہے جس کا ظاہری نفع یہ ہے کہ حصول مطلوب کے لیے وہ دُعا فرماتے ہیں اور باطنی برکت یعنی خدائے تعالیٰ کا نام لینے سے جو اثر قلب میں ہوتا ہے اُس طرف بھی وہ حضرات توجہ و دُعا فرماتے ہیں۔ اور اگر وظائف بغیر اجازت پڑھے جائیں خواہ بطریق دُعا یا بطریق ذکر تو ثواب تو ہوتا ہے اور مقصود بھی بر آتا ہے اور اثر باطنی بھی ہوتا ہے مگر اثر باطنی میں کمی ہوتی ہے اور یہ امر تجربہ سے ثابت ہے اور دیگر ثمرات میں بھی کمی کا اندیشہ ہے لیکن تحصیلِ اجازت شرعاً واجب نہیں ہے خوب سمجھ لو۔ اور اس کے پڑھنے کی اجازت حضرت مرشدی و مطلوبی مولانا شاہ اشرف علی تھانوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت قبلہ و کعبہ حاجی صاحب قدس سرہٗ نے مرحمت فرمائی ہے اور حضرت حاجی صاحب نور اللہ مرقدہٗ کو ایک بزرگ سے جو حضرت مولانا شاہ ابوالحسن شاذلی قدس سرہٗ کی اولاد میں تھے اجازت حاصل ہے۔ جس کا مفصل تذکرہ حضرت والا کے بعض رسائل میں ہو چکا ہے۔

# طریقِ زکوٰۃِ حزب البحر

ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ روزے رکھے اور بطریقِ سُنّت تینوں روز معتکف رہے اور تین بار اس طرح کہ بعد مغرب ایک بار، بعد عشاء ایک بار، بعد نماز چاشت ایک بار، روزانہ تین دن تک یعنی مذکورہ تاریخوں میں پڑھے اور اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸ صفر کے بعد جو رات ہو اُس کی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلاتے پھر روزانہ ایک بار پڑھا کرے۔ اِس کے لئے بعد مغرب کا وقت بہتر ہے آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کرلے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پڑھے ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عُذر ہو جاوے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دعا کا پڑھنا ۸ صفر کی چاشت کے بعد ختم ہو جاوے گا۔ اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی۔ اسی شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ اعتکاف کے مسائل بہشتی گوہر و بہشتی زیور میں موجود ہیں اگر عورت پڑھنا چاہے وہ بھی اعتکاف کرے۔

ــــہ یہاں زکوٰۃ سے مُراد کسی وظیفہ کا کسی خاص طریقہ سے پڑھنا ہے اس طرح سے اُس وظیفہ میں اثر زیادہ ہو جاتا ہے۔

اُس قاعدے سے جو بہشتی زیور میں مذکور ہے اور اس طریق میں نہ ترکِ حیوانات ہے نہ کسی اور طرح کا خطرہ ہے۔ سُنّت کے موافق سہل عُمدہ طریقہ ہے۔ حضرت قبلہ حاجی صاحب رحمۃُ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے اسے طلب کرے اور جہاں جہاں مقہوری اعداء کا تصور ہے شیطان کا خیال کرے اور یہ بھی فرماتے تھے کہ اس دُعا کے پڑھنے سے روزی سے اطمینان میسّر ہوتا ہے (گو اس نیت سے بھی نہ پڑھے) اور جمعیت حاصل ہوتی ہے۔ نقلہ عنہ مُرشدی سلمہ اللہ القوی۔ حضرت مرشدی نے فرمایا کہ ایام زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے اس کے بعد جو روزمرہ پڑھے اس میں جو خاص مطلوب ہو مثلاً وسعتِ رزق وغیرہ اس کا خیال رکھے۔ بندہ کہتا ہے کہ دُعا میں متعدد مطالب بھی متضمن ہیں اس لئے رضائے الٰہی کو ہر مطلب کیساتھ شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلف حزبُ البحر سے منقول نہیں ہے اور کسی نے شامل کر دیا ہے۔ واضح ہو کہ حبِ دُنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوتی ہے اس قدر حصولِ دُنیا اور کسی خلافِ شرع کام کیلئے اس دُعا کو نہ پڑھے اس لیے کہ خلافِ شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے۔ مجھ کو حضرت پیر و مرشد سے جو طریقہ اس دُعا کے پڑھنے کا حاصل ہوا ہے وہ بہت توضیح سے تحریر کر دیا گیا اب دُعائے حزبُ البحر شروع ہوتی ہے اُسکے شروع سے پہلے اعوذ نہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا رحم والا مہربان ہے۔

يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيْمُ

اے برتر اے بزرگ اے بردبار اے دانا

اَنْتَ رَبِّيْ وَعِلْمُكَ حَسْبِيْ فَنِعْمَ

تو ہی میرا پروردگار ہے اور تیرا ہی علم مجھ کو کافی ہے پس اچھا

الرَّبُّ رَبِّيْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِيْ

پروردگار میرا پروردگار ہے اور اچھا کافی میرا کافی ہے

تَنْصُرُ مَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ الْعَزِيْزُ

غالب کرتا ہے تو جس کو چاہے اور تو ہی غالب اور

الرَّحِيْمُ نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِي

رحم والا ہے سوال کرتے ہیں ہم تجھ سے حفاظت کا

الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ وَالْكَلِمَاتِ

حرکات اور سکنات اور بول چال اور الفاظ

وَالْاِرَادَاتِ وَالْخَطَرَاتِ مِنَ
اور ارادوں اور خیالات میں جو از جنسِ

الظُّنُوْنِ وَالشُّكُوْكِ وَالْاَوْهَامِ
گمان اور شک اور وہموں سے ہوں

السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُّطَالَعَةِ
جو دلوں پر حجاب بن جانے والے ہیں پوشیدہ باتوں پر

الْغُيُوْبِ فَقَدِ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ
اطلاع پانے سے کہ مومنین بیشک امتحان میں پڑ گئے ہیں

وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا (اِس جگہ
اور ہلائے گئے ہیں سخت ہلایا جانا

یعنی شَدِیْدًا پڑھنے میں داہنی انگشتِ شہادت سے آسمان کی

طرف اشارہ کرے) وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ
اور جبکہ کہتے تھے منافق

وَالَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا

اور وہ لوگ جن کے دلوں میں روگ ہے کہ

وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اِلَّا غُرُوْرًا ○

ہم کو اللہ اور اس کے رسول نے نہیں وعدہ کیا تھا مگر دھوکے کا

فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا (اس جگہ یعنی اُنْصُرْنَا پڑھنے

پس ہم کو ثابت قدم رکھ اور غلبہ دے۔

میں مطلب کا دِل میں خیال کرے) وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا

اور ہمارے کارآمد کر دے

الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰى

اس دریا کو جیسا کہ کارآمد کر دیا تھا دریا کو موسیٰ

عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ النَّارَ

علیہ السّلام کے لیے اور کارآمد کر دیا تھا آگ کو

لِاِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

ابراہیم علیہ السلام کے لیے اور تابع کر دیا تھا

وَلِوَالِدَيَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا وَّ
اور میرے ماں باپ کو اور جو کوئی میرے گھر میں ایمان دار ہو کر آئے اور تمام

لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ط اَللّٰهُمَّ اغْسِلْ
ایمان مردوں اور عورتوں کو ۱ یا اللہ دھو دے

خَطَايَايَ بِمَاءِ الثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّ قَلْبِيْ
گناہ میرے برف اور اولے کے پانی سے اور پاک کردے میرے دل کو

مِنَ الْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ
گناہوں سے جیسا کہ سفید کپڑا میل سے صاف

مِنَ الدَّنَسِ وَبَاعِدْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ خَطَايَايَ
کیا جاتا ہے، اور مجھ میں اور میرے گناہوں میں ایسا فصل کردے

كَمَا بَاعَدْتَّ بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ ؕ
جیسا مشرق اور مغرب میں تو نے فصل کیا ہے ۲

اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِيْ تَقْوٰهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ
یا اللہ دے میرے نفس کو اس کی پرہیزگاری اور پاک کردے اسے تو ہی سب سے بہتر

مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا ؕ اِنَّا نَسْئَلُكَ
اس کو پاک کرنے والا ہے تو ہی مالک اس کا اور آقا اس کا ہے ۳ ہم مانگتے ہیں

۱ نوح پ۲۹ ع۲ ۲ رواہ الجماعۃ عن عائشہؓ (حص وحر) ۳ بخاری ومسلم وترمذی

الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ

پہاڑوں اور لوہے کو داؤد علیہ السلام

السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالشَّيٰطِيْنَ

کے لیے اور مسخر کر دیا تھا ہوا اور شیاطین

وَالْجِنَّ لِسُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اور جنوں کو سلیمان علیہ السلام کے لیے

وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِي

اور ہمارے کارآمد کر دے اپنے اس دریا کو جو

الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ

زمین میں اور آسمان میں اور ملک اور جہان میں ہو

وَبَحْرَ الدُّنْيَا وَبَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَسَخِّرْ

اور دنیا کے دریا کو اور آخرت کے دریا کو اور ہمارے کارآمد

لَنَا كُلَّ شَيْءٍ يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ

کر دے ہر چیز کو اے وہ ذات کہ اسی کے قبضہ میں

# کُلِّ شَیْءٍ کٓھٰیٰعٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ

ہے ملکیت ہر چیز کی کہیعص کہیعص

کٓھٰیٰعٓصٓ اِس کلمہ کو تین ۳ بار لکھا گیا اِس لیے کہ

کہیعص

تین بار پڑھا جاتا ہے اس کے اوّل ۱ دفعہ پڑھنے میں ہر حرف کے ساتھ انگلیاں داہنے ہاتھ کی بند کرے اِس طرح کہ اوّل حرف کے ساتھ چھنگلیا پھر دوسرے حرف کے ساتھ چھنگلیا کے قریب کی انگشت تیسرے حرف کے ساتھ بیچ کی انگلی چوتھے کے ساتھ انگلی شہادت کی پانچویں کے ساتھ انگوٹھا بند کرے اور اس طرح بند رکھے۔ پھر دوسرے ۲ کٓھٰیٰعٓصٓ کے ساتھ اسی ترتیب سے کھول دے۔ پھر تیسرے ۳ کٓھٰیٰعٓصٓ کے ساتھ بند کرے۔ اُنْصُرْنَا (یہاں پر یعنی اُنْصُرْنَا پڑھنے میں پہلی انگلی یعنی چھنگلیا کھول دے) فَاِنَّكَ

کیونکہ تو

خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ ، وَافْتَحْ لَنَا (یہاں اسی
سب سے بہتر مدد کرنیوالا ہے اور ہم کو فتح دے

طرح دوسری انگلی کھول دے) فَاِنَّكَ خَيْرُ
کیونکہ تو سب سے بہتر

الْفَاتِحِيْنَ ، وَاغْفِرْ لَنَا (یہاں تیسری انگلی
فتح دینے والا ہے اور بخش دے ہم کو

کھول دے) فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ
کیونکہ تو سب سے بہتر بخشنے والا ہے

وَارْحَمْنَا (یہاں پر چوتھی انگلی کھول دے) فَاِنَّكَ
اور رحم کر ہم پر کیونکہ تو سب

خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ ، وَارْزُقْنَا (یہاں پانچویں
سے بہتر رحم کرنے والا ہے اور ہم کو روزی دے

انگلی کھولے اور ترتیب کھولنے کی وہی ہے جو بند کرنے

کی ہے) فَإِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ

کیونکہ تو سب سے بہتر روزی دینے والا ہے

وَاحْفَظْنَا فَإِنَّكَ خَيْرُ الْحٰفِظِيْنَ

اور ہماری حفاظت کر کیونکہ تو سب سے بہتر حفاظت کرنے والا ہے

وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ

اور ہم کو ہدایت کر اور ہم کو ظالموں کی

الظّٰلِمِيْنَ وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ

قوم سے بچا اور عنایت کر ہم کو اپنے پاس سے

رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِي عِلْمِكَ

ایک اچھی ہوا جیسی کہ وہ تیرے علم میں ہے

وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ

اور چلا اس کو ہم پر اپنی رحمت کے خزانوں

رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ

میں سے اور لے چل ہم کو اس کے ذریعہ سے لے چلنا

الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ

عزت کا اور دین و دنیا اور آخرت کے

فِي الدِّينِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ إِنَّكَ

امن چین کے ساتھ کیونکہ

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ

تو ہر چیز پر قادر ہے اے اللہ

يَسِّرْ لَنَا اُمُوْرَنَا (یہاں پر یعنی اُمُوْرَنَا پڑھنے

آسان کر ہمارے لئے ہمارے تمام کام

میں مطلب کا دل میں خیال رکھے) مَعَ الرَّاحَةِ

دلوں اور بدنوں کے

لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ

چین کے ساتھ اور سلامتی

وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا وَكُنْ

اور امن کے ساتھ ہمارے دین اور دنیا میں اور رہ

صَاحِبَنَا فِی سَفَرِنَا وَخَلِیْفَۃً فِیْ

ہمارا ساتھی سفر میں اور ہمارے پیچھے

اَھْلِنَا وَاطْمِسْ عَلٰی وُجُوْہِ (اس جگہ یعنی

محافظ ہمارے گھر بار میں اور بگاڑ دے منہ

وُجُوْہِ پڑھنے میں بہ تصورِ اعداء داہنے ہاتھ کی مٹھی باندھ کرکے

نیچے کو اشارہ کرے اور کھولدے) اَعْدَآئِنَا وَامْسَخْھُمْ

ہمارے دشمنوں کے اور

عَلٰی مَکَانَتِھِمْ فَلَا یَسْتَطِیْعُوْنَ

ان کو مسخ کردے اُن کی جگہ پر کہ نہ طاقت رکھیں وہ

الْمُضِیَّ وَلَا الْمَجِیْءَ اِلَیْنَا وَلَوْ نَشَآءُ

ہم پر گذر کی اور نہ ہماری طرف آنے کی (جیسا کہ تُو نے فرمایا ہے)

لَطَمَسْنَا عَلٰٓی اَعْیُنِھِمْ فَاسْتَبَقُوْا

کہ اگر چاہیں ہم تو ان کی آنکھوں کو چوپٹ کردیں کہ وہ راستہ کی

الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ۝ وَلَوْ نَشَآءُ

طرف دوڑتے پھریں پھر کہاں دیکھ سکتے ہیں اور اگر چاہیں

لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا

تو مسخ کر دیں ان کو ان کی جگہ پر پھر نہ طاقت رکھیں وہ

اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ ۝

وہاں سے چلے جانے کی اور نہ لوٹ سکیں

يٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۝ اِنَّكَ

یٰسٓ قسم ہے قرآن محکم کی بے شک

لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ عَلٰى صِرَاطٍ

آپ صلی اللہ علیہ وسلم پیغمبروں میں سے ہیں سیدھے راستہ پر

مُّسْتَقِيْمٍ ۝ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ۝

(یہ قرآن) اتارا ہوا ہے (خدا تے) غالب اور رحیم کا

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ

تاکہ ڈرائیں آپ اُس قوم کو کہ ان کی پہلی نسلیں نہیں ڈرائی گئیں اس وجہ

غٰفِلُوْنَ ۝ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى

وہ غافل ہیں سچی ہو چکی ہے (خدائے تعالیٰ کی) بات

اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

اُن میں بہتوں پر پھر بھی یہ ایمان نہیں لاتے

اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا

ہم نے ڈال دیئے ہیں ان کی گردنوں میں طوق

فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝

کہ وہ ٹھوڑیوں تک ہیں پس اُن کے سر اُلل گئے ہیں

وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سُدًّا

اور قائم کر دی ہے ہم نے سامنے اُن کے ایک دیوار

وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سُدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ

اور پیچھے اُن کے ایک دیوار کہ اس سے ان کو آڑ میں کر دیا

فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ

پس وہ دیکھ نہیں سکتے بگڑ جائیں منہ

لے قرءۃ ... سدا بالضم ہے، وقد قرأ حمزۃ والکسائی وحفص بفتح السین وغیرہم بالضم ۔ ۱۲ منہ

شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ

بگڑ جائیں منہ بگڑ جائیں منہ

یہ کلمہ تین بار لکھا گیا ہر بار میں یہاں دل میں اپنے دشمنوں کا خیال رکھے کہ تباہ ہو جائیں اور اُلٹا ہاتھ زمین پر مارے ہر بار میں

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ

اور جھک جائیں گے منہ (خدا کے) حی قیوم کے سامنے

وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا۝

اور خسارہ میں پڑا وہ جس نے گناہ کا بار اُٹھایا

طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ۝

ملایا دو دریاؤں کو کہ ایک ساتھ بہتے ہیں اور

بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ۝ط

بیچ میں ان کے ایک پردہ ہے کہ اپنی حد سے تجاوز نہیں کرسکتے

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

یہ کلمہ ساتؔ بار پڑھا جاتا ہے اس لئے ساتؔ جگہ لکھا گیا۔
پہلی بار پڑھ کر داہنی طرف پھونک مارے اور دوسری بار پڑھ کر بائیں طرف اور تیسری بار پڑھ کر سامنے اور چوتھی بار پڑھ کر پیچھے اور پانچویں بار پڑھ کر اوپر اور چھٹی بار پڑھ کر نیچے اور ساتویں بار پڑھ کر دونوں ہاتھ پر اندر کی طرف دم کر کے تمام بدن پر ملے۔

حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا

گرم ہوا کام اور آ گئی مدد پس وہ ہم پر

لَا يُنْصَرُوْنَ ۝ حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ

فتح نہیں پا سکتے حٰمٓ اس کتاب کا اتارنا

مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ غَافِرِ

اللہ کی طرف سے ہے جو غالب ہے اور دانا ہے

مِنْ خَيْرِ مَا سَأَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى
تجھ سے وہ سب بھلائیاں جو مانگی ہیں تجھ سے تیرے نبی محمد صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۞ ٣٧ اِنَّا نَسْأَلُكَ عَزَآئِمَ
اللہ علیہ وسلم نے لے ہم مانگتے ہیں تجھ سے تیری مغفرت

مَغْفِرَتِكَ وَمُنْجِيَاتِ اَمْرِكَ وَالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ
کے اسباب اور نجات دینے والے کام اور بچا رہنا ہر گناہ سے

اِثْمٍ وَّالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالْفَوْزَ بِالْجَنَّةِ
اور لوٹ ہر نیکی کی اور کامیابی بہشت کی

وَالنَّجَاةَ مِنَ النَّارِ ۞ ٣٨ اَسْأَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا ۞
اور نجات دوزخ سے لے میں مانگتا ہوں تجھ سے کارآمد علم۔ ۳

٣٩ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَخَطَئِيْ وَعَمْدِيْ ۞
یااللہ بخش دے میرے گناہ نادانستہ و دانستہ۔ ۴

٤٠ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ خَطِيْئَتِيْ وَجَهْلِيْ وَاِسْرَافِيْ
یااللہ بخش دے میری خطا و نادانی اور میری زیادتی

فِيْ اَمْرِيْ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ ۞ ٤١ اَللّٰهُمَّ
اپنے بارے میں اور وہ کہ تو زیادہ جانتا ہے اُسے مجھ سے ۵ یا اللہ

۱ ترمذی ۲ حاکم ۳ ابن حبان ۴ طبرانی ۵ بخاری ومسلم وابن ابی شیبہ

الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ
گناہ کا بخشنے والا اور توبہ کا قبول کرنیوالا سخت عذاب والا

ذِی الطَّوْلِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط اِلَيْهِ
بڑے اختیار والا کوئی معبود اُسکے سوا نہیں اُسی کی

الْمَصِيْرُ ہ بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ
طرف لوٹنا ہے بسم اللہ ہمارا دروازہ ہے تبارک الذی

حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ
ہماری چہار دیواری ہے یٰسٓ ہماری چھت ہے کٓھٰیٰعٓصٓ

(یہاں داہنے ہاتھ کی اُنگلیاں بند کرے چھنگلیا سے شروع کرے انگوٹھے پر ختم کرے۔ اول حرف پڑھنے میں چھنگلیا بند کرے۔ دوسرے پر اُس کے پاس والی تیسرے پر درمیانی چوتھے پر انگشتِ شہادت، پانچویں پر انگوٹھا ہر حرف کے پڑھنے کے ساتھ ہی اُنگلی بند کرے) كِفَايَتُنَا
ہم کو کافی ہے

